چھچھلتی سی نگاہِ حسن پر زاہد ہوا بے بس
پڑا خطرے میں سب بھوکال اس کی پارسائی کا

छिछलती सी निगाहे हुस्न पर जाहिद हुआ बेबस
पड़ा खातरे में सब भौकाल उसकी पारसाई का

Upon priest lovely eyes casts cursory glance only
Looked in peril uproar of his pretention to be holy

جلیں ساری دلیلیں جو بھی تھیں انکار الفت میں
اثر تھا یہ ہمارے یار کی شعلہ نوائی کا

जलीं सारी दलीलें जो भी थी इंकार उल्फत में
असर था ये हमारे यार की शोलानवाई का

All logic and reason against love burnt entirely
For sure it was the effect of fiery discourse of beauty

چھڑایا تھا تمناؤں سے دامن گو کہ مشکل تھا
وہ قصہ ختم کر ڈالا ہمی نے نارسائی کا

छुड़ाया था तमन्नाओं से दामन गो कि मुश्किल था
वो किस्सा खत्म कर डाला हमीं ने नारसाई का

Got rid of desire though with great difficulty
Yet ended in love the tale of insufficiency

وہ تھا جذبات میں اور پیش بندی ہم نے کر دی تھی
سہیلؔ اس نے ارادہ ہی کیا تھا لب کشائی کا

वो था जज्बात में और पेशबंदी हम ने कर दी थी
सुहैल उसने इरादा ही किया था लबकुशाई का

I took prevention as she was emotional highly
Felt I that intending to open her lips she nearly ---

तारीक:अंधकारमयी, तगाफुलहाए जानां:प्रेयसी की बेपरवाही, आशनाई:प्रेम, जाहिद:प्रोहित, पारसाई:पवित्रता, शोलानवाई:आग जैसी आवाज, पेशबंदी:रोक लगाना, लबकुशाई:बात करने के लिए होंठ खोलना

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

تمنائے چیدن تماشائے گلشن
بہار آفرینہ گنہگار ہیں ہم
तमन्नाये चीदन तमाशाये गुलशन
बहाराफरीना गुनहगार हैं हम

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

وہ ہشیار ہے یا کہ ہشیار ہیں ہم
یہ کہتے ہیں دونوں وفادار ہیں ہم
वो हुशियार है या कि हुशियार हैं हम
ये कहते हैं दोनों वफादार हैं हम
Either she is conscious or I am clever
Both admit of their faithfulness ever

اسی سے تو ساقی کے دلدار ہیں ہم
بلا نوش ہیں ایسے مئے خوار ہیں ہم
इसी से तो साकी के दिलदार हैं हम
बलानोश हैं ऐसे मैख्वार हैं हम
The wine giver cherishes love for me
I am such drunkard drink accessively

جسے دیکھ کر حسن مطلق فدا ہے
وہی حاصل دید و دیدار ہیں ہم
जिसे देखा कर हुस्ने मुतलक फिदा है
वही हासिल दीदा दीदार हैं हम
The Perfect and Ultimate Beauty dotes upon me
Treat to eyes and grace of sight I am undoubtedly

سمائی ہے ہم میں تمہاری ہی رنگت
وقارِ چمن رشکِ گلزار ہیں ہم
समायी है हममें तुम्हारी ही रंगत
वकारे चमन रश्के गुलजार हैं हम
Filled thy color in my within everywhere
Pride of garden I am and glory of flower

سلاتی ہیں جو چاند کی لوریاں ہیں
صدائے تجلی سے بیدار ہیں ہم
सुलाती हैं जो ,चाँद की लोरियां है
सदाए तजल्ली से बेदार हैं हम
Brings sleep the lulls of moon to my eyes
And with the sound of radiance so I rise

جلے عمر بھر نارِ ہجراں میں تیری
بتا اب کہ جنت کے حقدار ہیں ہم

जले उम्र भर नारे हिज्राँ में तेरी
बता अब कि जन्नत के हकदार हैं हम

Burnt in hell of thy separation throughout life
Do I deserve and claim paradise for which I strife

وہ کہتا ہے بس اس کا چہرہ ہے ہر سو
تو اس قولِ فیصل کا اظہار ہیں ہم

वो कहता है बस उसका चेहरा है हरसू
तो इस कौले फैसल का इजहार हैं हम

He says that everywhere is visible His and His face
Believe I am the manifestation of his declared grace

عجب ہے تصادم محبت میں یہ بھی
وہ انکار پیہم تو اقرار ہیں ہم

अजब है तासादुम मोहब्बत में ये
वो इंकार पैहम तो इकरार हैं हम

What a clash we find in amorous afffair tense
She continues refusal I stand for acceptance

سہیلؔ اس کی ہر بات میں سو اشارے
کہے وہ کہ ہم پھول ہیں خار ہیں ہم

सुहैल उसकी हर बात में सौ इशारे
कहे वो कि हम फूल हैं खार हैं हम

There are so many hints in her statements ambiguous unclear
Says she that she is flower and she is thorn its wonder

बलानोशःबहोत शराब पीने वाला, मयख़्वारःशराबी, हुस्ने मुतलकःपूर्ण सौंदर्य, हासिल दीदो दीदारःदेखने का सारांश, वकारे चमन रश्के गुलजारःजिसपर बाग को गर्व हो, सदाए तजल्ली से बेदारःईश्वरीय प्रकाश से जागना, नारे हिज्राँःविरह की आग, हरसूःहर ओर, कौले फैसल का इजहारःइस निश्चित कथन का स्पष्ट रूप, तासादुमःटकराओ, इंकार पैहम तो इकरार हैं हमःवो बार बार न करने वाला और हम हाँ के पक्षधर, खारःकाँटा

## (ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

تمنائے چیدن تماشائے گلشن
بہار آفرینہ گنہگار ہیں ہم

तमन्नाये चीदन तमाशाये गुलशन
बहाराफरीना गुनहगार हैं हम

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

لبھایا انہیں ایسے ہشیار ہیں ہم
نہیں تھے لگے جیسے بیمار ہیں ہم

लुभाया उन्हें ऐसे हुश्यार हैं हम
नहीं थे लगे जैसे बीमार हैं हम

Attracted her that way cunningly
Not sick but looked sick woderfully

کوئی سخت ان پر مصیبت پڑی ہے
جبھی تو انہیں آج درکار ہیں ہم

कोई सख्त उनपर मुसीबत पड़ी है
जभी तो उन्हें आज दरकार हैं हम

Falls on her some serious calamity
Because of which needs me now she

اسی ایک نقطہ پہ کہنا پڑا ہے
گنہگار ہو تم گنہگار ہیں ہم

इसी एक नुक़्ते पे कहना पड़ा है
गुनहगार हो तुम गुनहगार हैं हम

On this point it has to be mentioned here
That sinner thou art and I too am trasgresser

سنبھل کر رہو دشمنانِ محبت
ان آنکھوں میں ہیں تیر تلوار ہیں ہم

संभल कर रहो दुश्मनाने मोहब्बत
उन आँखों में हैं तीर तलवार हैं हम

Be cautious O! Foes of love program
Arrows in her eyes and sword I am

رقیبوں کی محفل بھی ہے خوب محفل
جہاں وہ نہیں وجہہ تکرار ہیں ہم

रकीबों की महफिल भी है ख़ूब महफिल
जहाँ वो नहीं वजहे तकरार हैं हम

Assembly of my opponents in love is funny
Where bone of contention is me not she

سہیل اس نے برتا تو چھوٹے پسینے
وہ سمجھا نہ تھا اتنے دشوار ہیں ہم

सुहैल इस ने बरता तो छूटे पसीने वो समझा न था
वे समझा न था इतने दुश्वार हैं हम

Dealt me perspired and then she realized
Difficult so much I am she never surmised

दरकारः आवश्यकता, नुक्ता : बिन्दु,
वजह तकरारःविवाद का विषय, रकीबोः प्रतिद्वन्दी

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

درد منت کشِ دوا نہ ہوا
میں نہ اچھا ہوا برا نہ ہوا

दर्द मिन्नत कशे दवा न हुआ
मैं न अच्छा हुआ बुरा न हुआ

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

چاہتے تھے جو وہ ذرا نہ ہوا
عشق والوں کا مضحکہ نہ ہوا

चाहते थे जो वो जरा न हुआ
इश्क वालों का मजहका न हुआ
Did not happen what desired she
Fun was not made of lovers surely

انتہا میں نے کی وفاؤں کی
ٹس سے مس پھر بھی دلربا نہ ہوا

इंतिहा मैंने की वफाओं की
टस से मस फिर भी दिलरुबा न हुआ
I reached to the climax of loyalty
But beloved remained unmoved totally

منزلِ یار آرزو ہی رہی
کبھی ہموار راستہ نہ ہوا

मंजिलें यार आरजू ही रही
कभी हमवार रास्ता न हुआ

The destination of love remained desire only
Never was smooth and plain the path found I

بہت اترائے پھول گلشن میں
جب وہاں میرا گل ادا نہ ہوا

बहोत इतराये फूल गुलशन में
जब वहां मेरा गुल अदा न हुआ

Gloated too much flower there in the garden
Absent was elegant flower like beloved when

ہم نہ توڑیں حدیں جو عشق میں تھیں
شکر ہے اس پہ وہ خفا نہ ہوا

हम ने तोड़ी हदें जो इश्क में थी
शुक्र है इसपे वो खफा न हुआ

Though I have broken in love the limits to the extremity
Yet she did not react upon ,remained happy, I thank Almighty

اس کے کھونے پہ اب یہ غم ہے ہمیں
اس کو پانے کا حوصلہ نہ ہوا

उसके खोने पे अब ये गम है हमें
उसको पाने का हौसला न हुआ
When I lost her in love repent upon my folly
As to why I did not use courage to achieve lovely

اتنی اچھی تھی صورت قاتل
اس سے جو بھی ہوا برا نہ ہوا

इतनी अच्छी थी सूरते कातिल
उससे जो भी हुआ बुरा न हुआ
So lovely was the appearance of the killer
What she did was well never bitter

یہ تو ہے اس کا ربط خاص سہیل
ہم پہ جو لطف برملا نہ ہوا

ये तो है उसका रब्ते खास सुहैल
हमपे जो लुत्फ बरमला न हुआ
It testifies with me hear special congeniality
That she never showed her kindness openly

रब्तं खास: विशेष संबन्ध, लुत्फ़: स्नेह, बरमला: सार्वजनिक

## زمینِ غالب (ज़मीने ग़ालिब)

بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

बस कि दुश्वार है हर काम का आसां होना
आदमी को भी मयस्सर नहीं इंसां होना

## میری غزل (मेरी ग़ज़ल)

چہرۂ حسن پہ آثارِ بہاراں ہونا
اب یقینی ہے میرا چاک گریباں ہونا

चेहराये हुस्न पे आसारे बहारां होना
अब यकीनी है मेरा चाक गरीबां होना
Signs of flowering are clear on the face of beauty
Now my collar will be torn in lunacy definitely

وہ اچانک ہی گرفتارِ محبت جو ہوا
اب مزہ دیگا بیاباں کا گلستاں ہونا

वो अचानक ही गिरफ्तारे मोहब्बत जो हुआ
अब मजा देगा बियाबां का गुलिस्तां होना
She became captive of love all of a sudden
Pleasant would that wilderness would turn into garden

ہم تو پچھتائے بہت حال سُنا کر اس کو
ہم سے دیکھا نہ گیا اس کا پریشاں ہونا

हम तो पछताए बहोत हाल सुना कर उसको
हम से देखा न गया उसका परेशां होना

I repented after telling to her my condition
Could not see now her worry and commotion

وہ بھی بے چین ہو اس میں بھی تڑپ ہو پیدا
پھر تو ممکن ہے میرے درد کا درماں ہونا

वो भी बेचैन हो उसमें भी तड़प हो पैदा
फिर तो मुमकिन है मेरे दर्द का दरमाँ होना

Restless and yearning she should be
Then my pain may get relief possibly

حسن کے فیض سے رنگین ہوا میرا سخن
کام آیا میرا سرگشتۂ خوباں ہونا

हुस्न के फैज से रंगीन हुआ मेरा सुखान
काम आया मेरा सरगश्ताये खूबां होना

My expression became colorful by the grace of beauty
So worked well as I am for charming ones highly dizzy

کچھ ہیں خوش بخت وہی لوگ ہیں نایاب سہیلؔ
چاہتا یوں تو ہر اک شخص ہے انساں ہونا

*कुछ हैं खुशबख्त वही लोग हैं नायाब सुहैल*
*चाहता यूँ तो हर इक शख्स है इंसा होना*

There are a few and for sure they are rare
Otherwise every man wants to have human glare

*बियाबाँ: जंगल, गुलिस्तां: बाग़, दरमाँ: अपचार, सरगशता: चिन्तित, खुशबख्त: अच्छे भाग्य वाला, नायाब: दुर्लभ*

(ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں
خاک میں کیا صورتیں ہونگی جو پنہاں ہو گئیں

*सब कहाँ कुछ लालओ गुल में नुमायां हो गयी*
*खाक में क्या सूरतें होंगी जो पिन्हाँ गयीं*

(मेरी ग़ज़ल) میری غزل

مجھ کو جو دیکھا تو کلیاں کھل کے خنداں ہو گئیں
آرزوئیں ان کی ساری ہی نمایاں ہو گئیں

*मुझको जो देखा तो कलियाँ खिल के खन्दा हो गयीं*
*आरजूएं उनकी सारी ही नुमाया हो गयीं*

Seeing my state the buds laghed in glee
Became vivid all their desires finally

اس کی قربت کے مزے لینے کا تھا اس درجہ شوق
میری سانسیں جسم سے میرے گریزاں ہو گئیں

*उसकी कुरबत के मजे लेने का था इस दर्जा शौक*
*मेरी साँसें जिस्म से मेरे गुरेजाँ हो गयी*

Longings reached to such extent to rejoice her company
That my breaths began to go away from my body

ہے فراہم روشنی اب اس کے استقبال کو
کچھ تو ہے جو یک بیک آنکھیں فروزاں ہو گئیں

*है फराहम रौशनी अब उसके इस्तिकबाल को*
*कुछ तो है जो यकबयक आँखें फरोजां हो गयीं*

Now available is enough light to welcome her with alacrity
There is something due to which glittered my eyes suddenly

حکمِ آزادی دیا جب یہ لگا صیاد کو
بلبلیں وارفتۂ ماحولِ زنداں ہو گئیں

*हुक्मे आजादी दिया जब ये लगा सय्याद को*
*बुलबुलें वारफताए माहौले जिन्दाँ हो गयीं*

Realized when the fowler change in the captivity
Set free birds developing with the environs affinity

جو نہیں سوچا تھا میں نے اس نے وہ سب کچھ کہا
اس کی باتیں حیرتوں کا آج ساماں ہو گئیں

*जो नहीं सोचा था मैंने उसने वो सब कुछ कहा*
*उसकी बातें हैरतों का आज सामां हो गयीं*

I have never thaught what she just uttered
Cause of they became what now I heard

پی کے میرا جامِ الفت ہو گیا سرشار وہ
چہرۂ پُر کیف پر زلفیں پریشاں ہو گئیں

पी के मेरा जामे उल्फत हो गया सरशार वो
चेहराए पुरकैफ पर जुल्फें परेशां हो गयीं

Drank the wine cup of my love and lost senses she
The locks scattered on lovely face clear is satiety

زاویے اس کی نگاہوں کے چبھے ایسے سہیلؔ
وہ جو شمشیریں تھیں پیوستِ رگِ جاں ہو گئیں

ज़ाविये उसकी निगाहों के चुभे ऐसे सुहैल
वो जो शमशीरें थीं पेवस्ते रगे जां हो गयीं

Pricking angles of her eyes penetrate into my being
Points of swords are for jugular vein piercing

*खन्दां: हँसना, गुरेज़ा: निकलना, दूर भागना: जिस्म शरीर, फ़राहम: उप्लब्ध, फ़रोज़ा: चमकना, सय्याद: चिड़ीमार, वारफ्ता: प्रेमग्रस्त, ज़िन्दा: कारागार, सरशार: मस्त, ज़ाविए कोण, शमशीरें: तलवारें, पेवस्ते रगें जाँ: जीवन धमनी में चुभना, इस्तिक़बाल: स्वागत*

(ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

عرض نازِ شوخیِ دنداں برائے خندہ ہے
دعوائے جمعیتِ احباب جائے خندہ ہے

*अर्ज़ नाजे शोखिये दन्दां बराये ख़न्दा है*
*दावाए जमीयते अहबाब जाये ख़ंदा है*

(मेरी ग़ज़ल) میری غزل

کوئی نادیدہ ہے یہ جس کی صدائے خندہ ہے
سُن کے ہے بے خود وہی جو آشنائے خندہ ہے

*कोई नादीदा है ये जिसकी सदाए ख़न्दा है*
*सुन के है बेखुद वही जो आशनाये ख़न्दा है*

Comes from one Unseen sound of laughter in glee
And he loses sense who knows it have with it affinity

غم اٹھاتے ہیں اسی کے واسطے دن رات ہم
جو بھی کلفت زندگی میں ہے برائے خندہ ہے

*गम उठाते हैं इसी के वास्ते दिन रात हम*
*जो भी कुल्फत जिन्दगी में है बराये ख़न्दा है*

We bear to achieve that sadness day and night
All troubles we face for laughter a result of delight

میرے اس انداز کی تقلید کرتا ہے وہی
جو سمجھتا ہے اسے مفہومِ ہائے خندہ ہے
मेरे इस अंदाज की तक़लीद करता है वही
जो समझता है इसे मफहूमे हाय ख़न्दा है
He only follows my way of action he only
Who understands laughter as sigh of a gloomy

اس میں امکاناتِ محشر ہیں نمایاں بے گماں
رنگِ شوخی اس کا ہے یہ جو خفائے خندہ ہے
इसमें इम्कानाते महशर हैं नुमाया बेगुमाँ
रंगे शोखी उसका है ये जो खिफाये ख़ंदा है
Vivid are there possibilities of cataclysmic activity
Mischief is in effort to conceal laughter witty is she

دیکھ کر اس کو بھلا دیتا ہوں میں سب اپنے غم
چہرۂ گلرنگ پر یہ جو فضائے خندہ ہے
देख कर इसको भुला देता हूँ मैं सब अपने गम
चेहराये गुलरंग पर ये जो फज़ाए ख़न्दा है
Casting glance at her I forget all my cares with anxiety
I see on colorful countenance of her laughing environs happy

غمِ شکن اس کی ہنسی ہے مرکزِ صبر و سکوں
بس اسی باعث تو دل محوِ ثنائے خندہ ہے

ग़म शिकन उसकी हंसी है मरकजे सब्रो सुकूं
बस इसी बाएस तो दिल मेहवे सनाये ख़न्दा है

Center and stay of patience is her jocosity, the grief killer
Because of such grace heart is busy to praise the laughter

حال جو گل کا ہے وہ پہچان ہے اس کی سہیل
جس کو کہتے ہیں چمن در اصل جائے خندہ ہے

हाल जो गुल का है वो पहचान है उसकी सुहैल
जिसको कहते हैं चमन दरअसल जाये ख़दा है

It is the identity of that the laughing state of flower
By which the garden is recognized always ever

खन्दाःहंसी, नादीदाः जो दिखाई न दे, आशनाये खन्दाः जो हसी को पहचानता हो, कुलफ़तः तकलीफ़, बराए खंदाः हंसी के लिए, तक़लीदः अनुसरण करना, मफहूमे हाय खन्दाः हंसी का तात्पर्य, इम्कानाते महशरः प्रलय की संम्भावना, नुमायांः स्पष्ट, बेगुमाँः बिना शक, खिफाये खंदाः हंसी छुपाना, फज़ाए खन्दाः हंसी का वातावरण, ग़म शिकनः ग़म को तोड़ने वाला, बाएसः इस कारण से, सनाये ख़न्दाः हंसी की प्रशंसा, जाये ख़न्दाः हंसी की जगह

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

پانی سے سگ گزیدہ ڈرے جس طرح اسد
ڈرتا ہوں آئینے سے کہ مردم گزیدہ ہو

पानी से सग गज़ीदा डरे जिस तरह असद
डरता हूँ आईने से कि मरदुम गज़ीदा हूँ

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

میں کائناتِ حسن ہوں میں یار دیدہ ہوں
معراجِ عشق ہوں میں بہار آفریدہ ہوں

मैं कायनाते हुस्न हूँ मैं यार दीदह हूँ
मेराजे इश्क हूँ मैं बहार आफरीदह हूँ

I saw beloved, I am universe's of beauty
Climax of love I am and spring created me

ہے مہربانِ مجھ پہ میرا جان سر خوشی
اس کا کرم ہے جو میں مسرت رسیدہ ہوں

है मेहरबान मुझपे मेरा जाने सरखुशी
उसका करम है जो मैं मसर्रत रसीदह हूँ

My soul of joy is kind on me
It is her grace that receptor of happiness I am surely

یوں میری ہمتوں کا ہے ڈنکا بجا ہوا
میں پیشِ فتنہ گر ہوں تو رنگِ پریدہ ہوں
यूँ मेरी हिम्मतों का है डंका बजा हुआ
मैं पेशे फितनागर हूँ तो रंगे परीदाह हूँ
Trumpet blows now of my courage my valor
But before sweetheart I am devoid of color

ہو بارگاہِ رب میں یہ مقبول بندگی
احساس سے گناہ کے میں سر خمیدہ ہوں
हो बारगाहे रब में ये मकबूल बंदगी
अहसास से गुनाह के मैं सर खमीदाह हूँ
May my bondage be accepted In the court of Almighty
For burden of sense of sins bent head I am

رسوا نہ ہو کوئی یہ ہے کوشش میری سہیلؔ
دنیا سمجھ رہی ہے میں اس سے کشیدہ ہوں
रुस्वा न हो कोई ये है कोशिश मेरी सुहैल
दुनिया समझ रही है मैं उससे कशीदह हूँ
May not be defamed my loved one
So to save her I remaind away from her

यार दीदा:यार को देखे हुए मेराजे इश्कप्रेम का चरम बिंदु
आफरीदा:रचयता, मसर्रत रसीदा:हर्ष प्राप्त किया हुआ रंगे परीदा:उड़ा
हुआ चेहरे का रंग खमीदा:झुका हुआ बारगाहे रब में ये मकबूल
बंदगी:ईश्वर द्वारा दासता की स्वीकृति कशीदा :खिंचा हुआ दूर

## (ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

پھر مجھے دیدۂ تر یاد آیا
دل جگر تشنۂ فریاد آیا

*फिर मुझे दीदये तर याद आया*
*दिल जिगर तश्नाये फर्याद आया*

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

اس لئے نالۂ فریاد آیا
مجھ کو وہ دیدۂ تر یاد آیا

*इसलिए नालये फरयाद आया*
*मुझको वो दीदये तर याद आया*

Reminded me has risen cry in me
Those wet in grief eyes sad was she

ہو گیا آج تو باطن روشن
مجھ کو وہ رشکِ قمر یاد آیا

*हो गया आज तो बातिन रोशन*
*मुझको वो रश्के कमर याद आया*

My inner self lit up with its light today
In my memory a pride of moon found way

ہے یہی تو میری مستی کا سبب
حاصلِ قلب و نظر یاد آیا

है यही ता` म`री मस्ती का सबब
हासिल` कल्बा` नजर याद आया

This for sure is the reason of my delight
For engrossed in the thought of joy of heart and sight

آج افسوس رفاقت میں میری
حد سے بڑھ کر اسے گھر یاد آیا

आज अफसा`स रिफाकत म`ं म`री
हद स` बढ़कर उस` घार याद आया

Alas!Today in my amorous company
Missed her home she excessively

میں نے مشکل سے مگر صبر کیا
وعدۂ حسن اگر یاد آیا

म`ंन` मुश्किल स` मगर सब्र किया
वादए हुस्न अगर याद आया

I remained patient but with difficulty
When recollected the promise of beauty

ذکر سے اس کے میں وہ بھول گیا
فتنۂ حشر اگر یاد آیا

जिक्र से उसके में वो भूल गया
फितनाये हश्र अगर याद आया

Diverted my mind in the mention of sweeter one
If in imagination came the possible doom's sedition

جان و دل میں جو سمایا ہے سہیل
وہی بس شام و سحر یاد آیا

जानो दिल में जो समाया है सुहैल
वही बस शामो सहर याद आया

One who has gone down in the heart and soul
I remember her from dawn to dusk made that a goal

*रिफ़ाक़त: साथ, क़लबो नज़र: आँख और दिल,*
*फ़ित्नए हश्र: प्रलय का आंतक*

زمین غالب (ज़मीने ग़ालिब)

حضور شاہ میں اہل سخن کی آزمائش ہے
چمن میں خوش نوایانِ چمن کی آزمائش ہے

हुजूरे शाह में अहले सुखान की आजमाइश है
चमन में खुशनवायाने चमन की आजमाइश है

میری غزل (मेरी ग़ज़ल)

بہاراں یاں ہمارے پیراہن کی آزمائش ہے
وہیں پر عشق اس نازک بدن کی آزمائش ہے

बहारां यां हमारे पैराहन की आजमाइश है
वहीं पर इश्क उस नाजुक बदन की आजमाइश है

The spring is the trial of my attire here
And of that possessing delicate physique there

نہیں آسان غالب کی زمینوں پرغزل کہنا
یہ مشکل کام تو میرے سخن کی آزمائش ہے

नही आसान ग़ालिब की ज़मीनो मु ग़ज़ल कहना
ये मुश्मिल काम तो मेरे सुख़न की आज़माइश है

Not esasy in the pattern of Ghalib creating poetry
It is a trial of my talent and ability, if I have any

ہمارا عزم ہے جس پر پریشاں اس لئے ہے وہ
سمجھتا ہے یہ اس کے بانکپن کی آزمائش ہے

हमारा अज्म है जिसपर परेशां इसलिए है वो
समझता है ये उसके बांकपन की आजमाइश है

On my courageous intentions worried is she
Thinks that is the challenge to her vanity

نئے انداز اپنائے ہیں اس نے میں سمجھتا ہوں
وفا کے سب تقاضائے کہن کی آزمائش ہے

नए अंदाज अपनाये हैं उसने मैं समझता हूँ
वफा के सब तकाजाए कोहन की आजमाइश है

She has chosen ways and I believe that
A trial it is for old demands of love might fall flat

برے حالات میں جینا کہاں آسان ہوتا ہے
حوادث سے شکستہ جان و تن کی آزمائش ہے

बुरे हालात में जीना कहाँ आसान होता है
हवादिस से शिकस्ता जानो तन की आजमाइश है

To live in adverse circumstances is never easy
Life broken by accidents body and soul is a test completely

ہمیں لافانیت کا مل گیا اعزاز قدرت سے
تو ہم کو لے کے اب دار و رسن کی آزمائش ہے

हमें लाफानियत का मिल गया ऐज़ाज़ कुदरत से
तो हमको ले के अब दारो रसन की आजमाइश है

Nature has rewarded me now the immortality
So keeping me in mind scaffold is on trial presently

محبت کے جو ہیں احکام دونوں کو سمجھنا ہیں
اسی میں شیخ کی اور برہمن کی آزمائش ہے

मोहब्बत के जो हैं अहकाम दोनों को समझना हैं
इसी में शेख की और बरहमन की आजमाइश है

Both have to understand the love's commands initially
For Muslim and Hindu preachers it is a trial of sagacity

شگفتہ وہ کریگا مجھ کو یہ اس نے کیا وعدہ
سہیلؔ اس وقت اس غنچہ دہن کی آزمائش ہے

शगुफ्ता वो करेगा मुझको ये उसने किया वादा
सुहैल इस वक़्त उस गुंचा दहन की आजमाइश है

She has promised to bloom my self with the infatuation
Trial it is for possessor of bud like mouth on this occasion

पैराहन:वस्त्र, अज़्म:संकल्प, बांकपन:घमंड, तक़ाज़ाए कोहन:पुरानी मांगे, हवादिस:दुर्घटनाये, शिकस्ता:टूटा हुआ, लाफ़ानियत:अविनाशी होना, ऐज़ाज़:सम्मान, अहकाम:आदेश, शेख:मुस्लिम धर्म प्रचारक, शगुफ्ता:खिला हुवा, गुंचादहन:काली जैसे मुंह वाला, आजमाइश=परीक्षण

زمینِ غالب (ज़मीने ग़ालिब)

منظور تھی یہ شکل تجلّی کو نور
قسمت کھلی تیرے قدو رخ سے ظہور کی

मंजूर थी ये शकल तजल्ली को नूर
किस्मत खुली तेरे कदो रुख से जहूर की

میری غزل (मेरी ग़ज़ल)

رضواں کی کچھ چلے نہ چلے کچھ بھی حور کی
چلتی ہے بات صرف اسی پُر غرور کی

रिजवां की कुछ चले न चले कुछ भी हूर की
चलती है बात सिर्फ उसी पुरगुरूर की
No say whatsoever of porter or hoories of heaven
Supreme is what He says the Conceited ever and when

میں کر رہا ہوں اپنے غم و رنج کا بیاں
تیوری چڑھی ہوئی ہے بھلا کیوں حضور کی

मैं कर रहा हूँ अपने गमो रंज का बयां
त्योरी चढ़ी हुई है भला क्यों हुजूर की
I am simply telling about my pain my misery
Why look angry and knitted eyebrow of thee

ساقی نہیں شراب نہیں پھر یہ کیا ہوا
تفتیش ہو رہی ہے ہمارے سرور کی

साकी नहीं शराब नहीं फिर ये क्या हुआ
तफतीश हो रही है हमारे सुरूर की

Absent is wine giver available is not wine
So probe goes on for intoxication mine

ہم پھر بھی اس کی دید کے امیدوار ہے
سو بار سُن چکے ہیں خبر کوہِ طور کی

हम फिर भी उसकी दीद के उम्मीदवार है
सौ बार सुन चुके है खबर कोहेतूर की

Still we cherish desire to find and see Absolute Beauty
Though several times heard tale of mount Sinai we

ہم نے تو اس کے ظلم پہ بس صبر ہی کیا
لوگوں نے ہم سے اس کی شکایت ضرور کی

हम ने तो उसके जुल्म पे बस सब्र ही किया
लोगों ने हम से उसकी शिकायत जरूर की

We have only kept patience on her cruelty
Though others comlained about that usually

انساں کا حسن دیکھ کے حیرت نہ کیجئے
یہ اپنے طرز خاص میں وسعت ہے نور کی

इंसां का हुस्न देखा के हैरत न कीजिये
ये अपने तर्ज़ खास में वुसअत है नूर की

Be not astonished to see the hight of human elegance
In a different way it is the extention of refulgence

ہشیار دل وہ کرتا ہے، تائید عشق کی
لگتا ہے مجھ کو اس میں بھی کوڑی ہے دور کی

हुशयार दिल वह करता है, ताईद इश्क़ की
लगता है मुझको इसमें भी कौड़ी है दूर की

O heart! Be alert confirms love she
I feel in that also something fishy

ان کے لئے تو حشر کا ہنگام ہے سرور
یہ اہل دل کا کیف ہے آواز صور کی

उनके लिए तो हश्र का हंगाम है सुरूर
ये अहले दिल का कैफ है आवाज सूर की

The time and tremor of doomsday is for them a delight
For them who possess heart pacified eyes with devine light

اربابِ میکدہ کے تو چہرے اتر گئے
ہم نے سہیل بات اگر کی شعور کی

अरबाबे मैकदाह के तो चेहरे उतर गए
हम ने सुहैल बात अगर की शऊर की

Faded I saw the faces of companions in tevern
When there I talked sense- a surprising pattern

रिजवान:जन्नत का पहरेदार, हूर:जन्नत की अप्सरा, तफ्तीश:जाँच, सुरूर:नशा, कोहेतूर:वो पहाड़ जिस पर ईश्वरीय प्रकाश पड़ा और वो जल गया मूसा नबी अल्लाह का दीदार नहीं कर सके बेहोश हो गए ,तर्जे खास:विशेष रूप से, वुसअत:विस्तार, हश्र का हंगाम: प्रलय का समय और कोलाहल, सूर:वो आवाज़ जिससे प्रलय जो ऐलान होगी, अहले दिल:आध्यात्मिक वयक्ति, कैफ:हर्ष, अरबाबे मैकदाह:मधुशाला के साथी, शऊर:बुद्धिमता,ताईद: सहमती

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

کہتے ہو نہ دیں گے ہم دل اگر پڑا پایا
دل کہاں کہ گم کیجئے ہم نے مدعا پایا

*कहते हो न देंगे हम दिल अगर पड़ा पाया*
*दिल कहाँ कि गुम किज्जिए हम ने मुद्दआ पाया*

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

ہم نے رات پہلو میں جب وہ مہ لقا پایا
دل کا حال پہلے سے اور بھی بُرا پایا

हम ने रात पहलु में जब वो मह लक़ा पाया
दिल का हाल पहले से और भी बुरा पाया
I found moon look beloved in my arms last night
My state has gone bad to worse whatavailable at sight

اس کو آج جب ہم نے روٹھتا ہوا پایا
جس سے ہم پریشاں تھے راز وہ کھلا پایا

उसको आज जब हमने रूठता हुआ पाया
जिससे हम परेशां थे राज वो खुला पाया
Great! She was getting annoyed gradually
Not so remained secret what so long caused worry

ہم تو اک اشارے پر جان خود ہی دے دیتے
اس سے آپنے حضرت یہ بتائیں کیا پایا

हम तो इक इशारे पर जान खुद ही दे देते
इस से आपने हजरत ये बताएं क्या पाया

I would have given life on thy one instance only
What thou got out of what thou did unnecessarily

خوشگوار کچھ شاید اب اُبھر کے آئے گا
بے سبب جو ہم نے آج دل کو ڈوبتا پایا

खुशगवार कुछ शायद अब उभर के आएगा
बेसबब जो हमने आज दिल को डूबता पाया

Something pleasant would turn up ultimately
Feeling my heart sinking finding reason not any

ظلم کو تو جانے دو عشق وشق کو چھوڑو
یار میں سخاوت ہے اس نے دل کھُلا پایا

जुल्म को तो जाने दो इश्क विश्क को छोड़ो
यार में सखावत है उसने दिल खुला पाया

Drift apart love forget her troubling cruelty
Enjoy she has open heart and has generosity

اس سے دل کی الجھن تو اور بھی بڑھی اپنی
اس حسین کا چہرہ ہم نے جب کِھلا پایا

इससे दिल की उलझन तो और भी बढ़ी अपनी
उस हसीन का चेहरा हम ने जब खिला पाया

Increased in me more with that my anxiety
When I saw that lovely face very happy

ہاتھ پاؤں پھولے ہیں اے سہیلؔ آج اپنے
خوں کریں تمنائیں حکمِ دلرُبا پایا

हाथ पाओं फूले हैं अये सुहैल आज अपने
खूँ करें तमन्नाएं हुक्मे दिलरुबा पाया

Nervousness gripped me uneasiness surrounds
I must kill all my longings,her order here sounds

सखावतःदानी होना, महलक़ाःचाँद जैसे शरीर वाला

## (ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

حسن غمزے کی کشاکش سے چھٹا میرے بعد
بارے آرام سے ہیں اہل جفا میرے بعد

हुस्न गमजे की कशाकश से छुटा मेरे बाद
बारे आराम से हैं अहले जफा मेरे बाद

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

ایک سناٹا فضاؤں میں کھنچا میرے بعد
اس سے افسردہ زمانہ بھی ہوا میرے بعد

एक सन्नाटा फजाओं में खिंचा मेरे बाद
इससे अफसुर्दा जमाना भी हुआ मेरे बाद

Silence prevails after my demise over atmosphere
Upon this tragedy agonized look all here

اس نے امید دلائی تھی کہ چاہے گا مجھے
طنز سے میں نے کہا اس سے کہ کیا میرے بعد

उसने उम्मीद दिलाई थी कि चाहेगा मुझे
तंज से मैंने कहा उससे कि क्या मेरे बाद

She allured me that she would love me surely
"After I am no more",said I sarcastically

کون رکتا ہے کسی کے لئے دنیا میں کہیں
کارواں میرا بھی آگے کو بڑھا میرے بعد

कौन रुकता है किसी के लिए दुनिया में कहीं
कारवां मेरा भी आगे को बढ़ा मेरे बाद

No one stays here for anyone it is customary
My Caravan also proceeded ahead eventually

میں وسیلہ تھا تیرے پاس پہنچنے کے لئے
اب کوئی پائے گا کیا تیرا پتہ میرے بعد

मैं वसीला था तेरे पास पहुंचने के लिए
अब कोई पायेगा क्या तेरा पता मेरे बाद

I had been a source for others to reach thee
Now no one can get thy location after me

عشق کے رنگ سے محروم ہوا میرا چمن
کیسی مسموم ہے یاں آب و ہوا میرے بعد

इश्क के रंग से महरूम हुआ मेरा चमन
कैसी मस्मूम है याँ आबो हवा मेरे बाद

Deprived is alas the garden of love's color
Toxicity after me pervades upon surroundings here

اس کو ہر غم سے سدا میں نے بچایا تھا سہیلؔ
میرے قاتل کو نہ ہو کوئی سزا میرے بعد

उसको हर गम से सदा मैंने बचाया था सुहैल
मेरे कातिल को न हो कोई सजा मेरे बाद

When lived I saved from all odds the lovely killer
So I wish no punishment should ever be given to her

अफसुर्दा:गमगीन, तंज:व्यंग, वसीला:जरिया,
महरूम:वंचित, मस्मूम:जहरीली

### (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

ہزاروں خواہشِ ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے
بہت نکلے میرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے

हजारों ख्वाहिशें ऐसी कि हर ख्वाहिश पे दम निकले
बहोत निकले मेरे अरमान लेकिन फिर भी काम निकले

### (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

جنونِ عاشقی میں وہ بھلا کب ہم سے کم نکلے
خدا محفوظ رکھے کہہ رہے ہیں وہ کہ دم نکلے

जुनूने आशकी में वो भला कब हम से कम निकले
खुदा मेहफूज रक्खे कह रहे हैं वो कि दम निकले

She was never less than me in love lunacy
Protect Lord invokes death in desperation she

محبت میں کبھی منزل کہیں آسان ہوتی ہے
کہاں سوچا تھا ہم نے راستے میں جتنے خم نکلے

मोहब्बत में कभी मंजिल कहीं आसान होती है
कहाँ सोचा था हमने रास्ते में जितने खम निकले

The achievement of destination of love is not easy
Never thought I about curves in the way so abundantly

میری تحریر کے بس میں اگر آجائے وہ دلبر
سوارت اپنی محنت ہو تمنائے قلم نکلے
मेरी तहरीर के बस में अगर आजाये वो दिलबर
सुआरत अपनी मेहनत हो तमन्नाये कलम निकले
If comes in control of my writing my loved one
My labor may be useful,desirous pen may won

ہمی تھے جس نے امیدوں کو یکسر ترک کر ڈالا
جبھی تو اس کے کوچے میں ہمی ثابت قدم نکلے
हमी थे जिसने उम्मीदों को यक्सर तर्क कर डाला
जभी तो उसके कूचे में हमी साबित कदम निकले
It was me who abandoned the desires totally
So it was I who stuck around her fold successfully

بنے سیلاب جس میں غرق تھے میرے گلے شکوے
کہ اس چشمِ پشیماں سے جو آنسو دم بہ دم نکلے
बने सैलाब जिसमें गर्क थे मेरे गिले शिकवे
कि उस चश्मे पशेमां से जो आंसू दम ब दम निकले
They turned into flood and drowned therein my all grievances
The tears kept on flowing from her ashamed eyes in sequence

ہوس زر کی جسے ہوتی ہے اس کی یہ بھی خصلت ہے
نہیں وہ چاہتا ہے جیب سے اس کی رقم نکلے

हवस जर की जिसे होती है उसकी ये भी खसलत है
नहीं वो चाहता है जेब से उसकी रकम निकले

It is his nature one who has lust for money
Never wants that cash may came out of the pocket he

سہیلؔ اشعار میں اظہار تو راحت کا ساماں ہے
جو دل پر بوجھ تھے ان میں وہ سب رنج و الم نکلے

सुहैल अशआर में इजहार तो राहत का सामा है
जो दिल पर बोझ थे इनमें वो सब रंजो अलम निकले

It always soothing to express one in poesy
It lightens burden of heart, drives away agony

जुनूने आशकी:प्रेम का पागलपन, मेहफूज:सुरक्षित, खम:पेच, तहरीर:लेखन, सुआरत:उपयोगी, यक्सर:पूर्ण रूप स, तर्क:त्यागना, कूचे में:गली में, साबित कदम:अडिग, सैलाब:बाढ़, गर्क:डूबना, चश्मे पशेमां:लज्जित आँखें, दम ब दम: अंतहीन, जर:धन, खसलत:प्रवृति, इजहार:प्रकट करना, रंजोअलम:वेदनाए

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

تجھ سے تو کچھ گلہ نہیں لیکن میرے ندیم
میرا سلام کہیو اگر نامابر ملے

तुझसे तो कुछ गिला नहीं लेकिन मेरे नदीम
मेरा सलाम कहियो अगर नामाबर मिले

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

اس کو کہاں ہے فکر نظر سے نظر ملے
دلبر کا جس کو مثلِ گہر دل اگر ملے

उसको कहाँ है फिक्र नजर से नजर मिले
दिलबर का जिसको मिस्ले गोहर दिल अगर मिले

Careless is he about with beloved the eye contact
For he possess her pearl like heart ,with him intact

اس نے تو مجھ کو اور بھی دیوانہ کر دیا
اب چاہتا نہیں ہوں مجھے نامہ بر ملے

उसने तो मुझको और भी दीवाना कर दिया
अब चाहता नहीं हूँ मुझे नामाबर मिले

He has made me more senseless increased my lunacy
I do not want to meet the letter carrier disgusting is he

دوری بنائی میں نے نیا تجربہ کیا
کھٹکا ہوا جدائی کا وہ اس قدر ملے

दूरी बनाई मैंने नया तजरबा किया,
खटका हुआ जुदाई का वो इस कदर मिले.

I maintained as new experiment distance from her
With her visit frequently thought of separation does occur

تجھ بن اسے سنیں گے اسے بھول جائیں گے
ہم کو نوید فصلِ بہاراں اگر ملے

तुझ बिन उसे सुनेंगे उसे भूल जायेंगे,
हमको नवेदे फासले बहारां अगर मिले.

Would hear that without thee intend I to forget
News of season of flowering if I would get

ان کی مصیبتوں میں اضافہ کریں گے ہم
ہم کو یہیں کہیں پہ اگر کوئی گھر ملے

उनकी मुसीबतों में इजाफा करेंगे हम,
हमको यहीं कहीं पे अगर कोई घर मिले.

I am planning to increase more troubles of her
If I find a home as an abode there somewhere

پوچھا جو میں نے ماتھے پہ بل ان کے آ گئے
وہ کون تھے جو آپ سے شام و سحر ملے

पुछा जो मैंने माथे पे बल उनके आगए
वो कौन थे जो आप से शामो सहर मिले

Curves appeared upon her forehead When inquired I
Who remained with thee from dawn to dusk- latent was why

مجھ کو ہنسی تو آئی مگر روک لی سہیلؔ
جب حادثہ ہوا کہ وہ با چشمِ تر ملے

मुझको हंसी तो आई मगर रोक ली सुहैल
जब हादसा हुआ कि वो बाचश्मेतर मिले.

Though that excited laughter yet I controlled
When accidentally she with eyes wet ,sight I behold

मिस्ले गोहरःमोती जैसा, नामाबरःपत्रवाहक, नवेदे फासले बहाराः शरद ऋतु केआगमन का समाचार, इजाफाःबढ़ाना, शमो सहरःसुबह शाम, बाचश्मेतरःगीली आँखोंके साथ

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

نکتہ چیں ہے غمِ دل اس کو سنائے نہ بنے
کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے

नुक्ताचीं है गम -ऐ- दिल उसको सुनाये न बने
क्या बने बात जहाँ बात बनाये न बने

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

اس سے یہ سچ ہے ارادہ ہی بنائے نہ بنے
خوفِ رسوائی سے کہتا ہے وہ آئے نہ بنے

उससे ये सच है इरादा ही बनाये न बने
खौफे रुस्वाई से कहता है वो आये न बने

For coming to me hesitant to intend she
She says prevents her the fear of infamy

گھر میں اپنوں نے وہ ماحول بنا رکھا ہے
یہاں ٹھہرے نہ بنے ہم سے تو جائے نہ بنے

घर में अपनों ने वो माहौल बना रक्खा है
यहाँ ठहरे न बने हमसे तो जाए न बने

People in the created such atmosphere unfavorable
Stay there and leaving that both look impossible

ختم کر سکتا ہے وہ چاہے تو سب میری خلش
جو حقیقت ہے وہ کیوں اس سے بتائے نہ بنے

खत्म कर सकता है वो चाहे तो सब मेरी खलिश
जो हकीकत है वो क्यों उससे बताये न बने

She in no time if wants can end my anxiety
Why she does not utter and conceals the reality

گل ادا خود ہی محبت میں گرفتار ہوا
اب کوئی ظلم کا گل اس سے کھلائے نہ بنے

गुल अदा खुद ही मोहब्बत में गिरफ्तार हुआ
अब कोई जुल्म का गुल उससे खिलाये न बने

The possessor of style of flower falls in love vow
She can not blossom any kind of cruelty so now

خاک ڈالو جو ہوا اس پہ نئے عزم کے ساتھ
ہم بھی کیوں جانیں کہ جو تم سے سنائے نہ بنے

खाक डालो जो हुआ उसपे नए अज़्म के साथ
हम भी क्यों जानें कि जो तुमसे सुनाये न बने

Throw dust upon what happened already
Why should I know what avoid to express thee

عشق کیا حال کرے کس کا یہ معلوم نہیں
غیر اب کہتا ہے غم ہم سے اٹھائے نہ بنے

इश्क क्या हाल करे किसका ये मालूम नहीं
गैर अब कहता है गम हमसे उठाये न बने

Love can make any state of anyone not certain
My rival in love tells that he fails to bear the very burden

ہار کے پھر وہ مجھے چاہنے لگتا ہے سہیلؔ
چاہ کر بھی مجھے جب اس سے ستائے نہ بنے

हार के फिर वो मुझे चाहने लगता है सुहैल
चाह कर भी मुझे जब उससे सताए न बने

Being defeated beloved starts loving me
Althogh wishes yet fails to afflict me she

खौफे रुस्वाई:बदनाम होने का डर,
खलिश:उलझन, गैर:प्रेम में प्रतिद्वंदी

(ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

چاک کی خواہش اگر وحشت بہ عریانی کرے
صبح کے مانند زخمِ دل گریبانی کرے

चाक की ख्(वाहिश अगर वहशत बउरयानी करे
सुबह के मानिंद जख्मे दिल गरेबानी करे

(मेरी ग़ज़ल) میری غزل

کیسے دل اپنے سکوں کی اب نگہبانی کرے
اک ادائے خاص سے جب یار نادانی کرے

कैसे दिल अपने सुकूं की अब निगेहबानी करे
इक अदाए खास से जब यार नादानी करे

How can heart now guard its serenity
When in style special she does gullibility

میں کسی انساں سے امیدِ کرم کرتا نہیں
مشکلیں آسان میری فضلِ ربّانی کرے

मैं किसी इन्सां से उम्मीदे करम करता नहीं
मुश्किलें आसान मेरी फज्ले रब्बानी करे

I never expect grace from people in difficulty
Solves ever my problems favor of Almighty

چاہتا ہے گر کوئی ہموار ہو وہ کج ادا
میں سمجھتا ہوں کہ وہ تدبیر روحانی کرے

चाहता है गर कोई हमवार हो वो कजअदा
मैं समझता हूँ कि वो तदबीर रूहानी करे

If one wants to to set right that wry in vanity
I suggest him in his effort must apply spiritualty

پھول کے کھلنے کا موسم اس کو کہنا چاہیۓ
حسنِ والا عشق میں جب چاک دامانی کرے

फूल के खिलने का मौसम उसको कहना चाहिए
हुस्न वाला इश्क में जब चाक दामानी करे

Then that must be called season of flower mellowing
Beloved tears lappet when within her love is progressing

گرد اس کے ہی ہجومِ خلق دیکھا جائے ہے
جو بتائے رازِ عالم بات عرفانی کرے

गिर्द उसके ही हजूमे खल्क देखा जाये है
जो बताये राजे आलम बात इरफानी करे

We see around him a crowd of Truth seekers
He who talks spiritual and imparts secrets of universe

آفتاب انداز جلوؤں کا اسے ہے واسطہ
اس کے صدقے میں وہ باطن میرا نورانی کرے

आफताब अंदाज जलवों का उसे है वास्ता
इसके सदके में वो बातिन मेरा नूरानी करे

Thou possess sun like luster a radiance, so I pray,
Brighten my inner self in lieu of that and be it a way

اس کو کوئی خوف کوئی حزن کیا ہوگا سہیلؔ
وہ جو پیدا اپنے دل میں شوقِ ایمانی کرے

उसको कोई खौफ कोई हुज्न क्या होगा सुहैल
वो जो पैदा अपने दिल में शौके ईमानी करे

No fear whatever and how can he care anxiety
One who desires to strengthen his faith in Ultimate Reality

निगेहबानी:सुरक्षा, फज्ले रब्बानी:ईश्वर की कृपा, हमवार:सही होना, कजअदा:टेढ़े अंदाज वाला, तदबीर:उपाए, रूहानी:आत्मिक, हजूमे खल्क:लोगों की भीड, राजे आलम:सृष्टि के रहस्य, इरफानी:आध्यात्मिक, हुज्न:गम, शौके ईमानी:ईश्वर पर विश्वास की लालसा

(ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

شکوہ و شکر کو ثمر بیم و امید کا سمجھ
خانۂ آگاہی خراب دل نہ سمجھ بلا سمجھ

शिक्वाओ शुक्र को समर बेमो उम्मीद का समझ
खानए आगाही खराब दिल न समझ बला समझ

(मेरी ग़ज़ल) میری غزل

بات تو میری ٹھیک سے ہو جو سکے ذرا سمجھ
میرے سوالِ عشق کا زاویۂ جدا سمجھ

बात तू मेरी ठीक से हो जो सके जरा समझ
मेरे सवाले इश्क का जावियाये जुदा समझ
Must try to get what I am saying to thee
In my question of love different angle see

مل گیا بے امید وہ کھل گئے پھول یک بیک
پھر جو ہوا تھا دل فروز غیب سے ہو گیا سمجھ

मिल गया बे उम्मीद वो खिल गए फूल यकबयक
फिर जो हुआ था दिलफरोज गैब से हो गया समझ
Flowers bloomed and she met unpredictably
What lovely happened is bounty heavenly

اس کی طلب تھی جوش پر ضرب تھی میرے ہوش پر
کیا کریں عقل کا یہاں کیوں ہو یہاں بھلا سمجھ

उसकी तलब थी जोश पर ज़र्ब थी मेरे होश पर
क्या करें अक़्ल का यहाँ क्यों हो यहाँ भला समझ

Her desires were impatient attacked my sense
No need of following all and too the prudence

اے دلِ بے قرار بس چوک گیا جہاں پہ تو
سارا قصور اس میں تو اپنی نگاہ کا سمجھ

अये दिले बेकरार बस चूक गया जहाँ पे तू
सारा कुसूर उसमें तू अपनी निगाह का समझ

O! Heart where thou missed opportunity
It was nothing but believe it is eye's folly

قسمت ہر عروج ہے روزِ ازل سے جب زوال
اپنے اس اختیار سے خود کو نہ تو خدا سمجھ

किस्मते हर उरूज है रोजे अजल से जब जवाल
अपने इस इख़्तिआर से खुद को न तू खुदा समझ

From very beginning there is fall after rise every
Never claim to be God by virtue of thy authority

اس کا وہ اعتبار تھا یا کہ غرور حسن تھا
کیا ہوا عشق میں شکست چھن سے وہ کیا ہوا سمجھ

उसका वो ऐतबार था या कि गुरूर हुस्न था
क्या हुआ इश्क में शिकस्त छन से वो क्या हुआ समझ

Either it was her confidence or beauty's vanity
Understand sound what crushed hits the sanity

تجھ کو یقین کچھ نہ تھا اس کو یقین خود پہ ہے
تجھ کو سہیل اس لئے مل گیا مدعا سمجھ

तुझको यकीन कुछ न था उसको यकीन खुद पे है
तुझको सुहैल इसलिए मिल गया मुद्दआ समझ

O!Lover thou hast no trust in thee while that possesses she
So due to the fact thou attained what desired passionately

जावियाये जुदाःअलग दृष्टिकोण, दिलफरोजःदिल को जगमगाने वाला, गैबःअदृश्य संसार, जर्बःचोट, उरूजःउन्नति, जवालःगिरावट, शिकस्तःटूटना, मुद्दआःइच्छा

(ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

کیا تنگ ہم ستم زدگاں کا جہان ہے
جس میں کہ ایک بیضۂ مور آسمان ہے
'क्या तंग हम सितम ज़दगाँ का जहान है
जिस में कि एक बैज़ए मोर आसमान है

(मेरी ग़ज़ल) میری غزل

آباد اس علاقہ میں دل کا جہان ہے
اس کے مکاں کے پاس ہی میرا مکان ہے
आबाद उस इलाके में दिल का जहान है
उसके मकां के पास ही मेरा मकान है
Love prevails over that very vicinity
My location is near her abode lovely

اک سلسلہ ہے عظمتِ مولا علی تلک
ہے مجھ کو جس پہ فخر میرا خاندان ہے
इक सिलसिला है अजमते मौला अली तलक
है मुझको जिसपे फख्र मेरा खानदान है
There is a seriality of greatness till the greatness of Ali
I proud so upon my connection to the genealogy

ہونے لگی ہیں اس سے حسیں لغزشیں تمام
اس دل میں جب سے میرا جنوں میہمان ہے

होने लगी हैं उससे हंसी लगजिशें तमाम
उस दिल में जब से मेरा जुनूँ मेहमान है

She has started committing sweet error one after another
Since my style of love frenzy finds place within her

ہے میرے عشق کے لئے بس حوصلہ یہی
اللہ رکھے اس کی تمنا جوان ہے

है मेरे इश्क के लिए बस हौसला यही
अल्लाह रक्खो उसकी तमन्ना जवान है

This only is the elixir to my love ever rising
God may sustain the youth of her longing

میرے لئے تو باعث رحمت ہے اس کی ذات
مجھ پر تو میرا یار سدا مہربان ہے

मेरे लिए तो बाइसे रेहमत है उसकी जात
मुझपर तो मेरा यार सदा मेहरबान है

For me my beloved is a cause of divine mercy
On me always compassionate and loving is she

اک وہ ہے جس کے سارے حوالے یقین ہے
اس کے سوا تو جو ہے اسیرِ گمان ہے

इक वो है जिसके सारे हवाले यकीन है
उसके सिवा तो जो है असीरे गुमान है

All references of my love ideal are based upon fidelity
Save my sweetheart everyone is in doubt virtually

کچھ ایسا ہو گیا ہے محبت کے فیض سے
میری زبان آج سے اس کی زبان ہے

कुछ ऐसा हो गया है मोहब्बत के फैज से
मेरी जबान आज से उसकी जबान है

By virtue of love such pleasant happens
That my tongue has become tongue of her hence

جوہر ٹکے ہیں مجھ میں یہ انمول اے سہیل
اردو ہے اور محبتِ ہندوستان ہے

जौहर टके हैं मुझमें ये अनमोल अये सुहैल
उर्दू है और मुहब्बते हिन्दोस्तान है

There attached to my being jewels precious
Urdu language and Indian culture gracious

अज़मतः महानता, लग़ज़िशें तमामः बहुत सी ग़लतियां,
असीरे गुमानः भ्रम में होना, बाइसे रेहमतः दया का
कारण, फैज़ः कपा, जौहरः मोती,

## (ज़मीने ग़ालिब) زمینِ غالب

اور بازار سے لے آئے اگر ٹوٹ گیا

جامِ جم سے تو میرا جامِ سفال اچھا ہے

और बाजार से ले आये अगर टूट गया

जामे जम से तो मेरा जामे सिफाल अच्छा है

## (मेरी ग़ज़ल) میری غزل

ساری دنیا سے میرا ظلم خصال اچھا ہے

اس کو اس فن میں جو حاصل ہے کمال اچھا ہے

सारी दुनिया से मेरा जुल्म खिसाल अच्छा है

उसको इस फन में जो हासिल है कमाल अच्छा है

One special in mercilessness is best in the world decidedly

She is accomplished in her art of the inclemency

مصدرِ نور ہے مسجودِ ملائک وہ ہوا

اس لئے پیکرِ رعنائے سفال اچھا ہے

मसदरे नूर है मस्जूदे मलाइक वो हुआ

इसलिए पैकरे रानाये सिफाल अच्छा है

Due to the infinitive radiance before him the angels prostrated

And so such elegant physique of clay is highly rated

اس کو ہر بات گھما دینے میں آتا ہے مزہ
کہہ رہا ہے دلِ بیمار کا حال اچھا ہے

उसको हर बात घुमा देने में आता है मजा
कह रहा है दिले बीमार का हाल अच्छा है

She gets great pleasure in twisting the matter
Says the condition of the stricken heart is better

چاہتا ہم سے ہے تصدیقِ ربوبیت خود
اس نے ہم سے جو کیا ہے یہ سوال اچھا ہے

चाहता हम से है तस्दीके रबूबियते खुद
उसने हमसे जो किया है ये सवाल अच्छा है

Wants verification from me of His being a cherisher
Interesting of Him-Interesting interrogator

آپ کی بات ارے چھوڑیے آتی ہے ہنسی
آپ کہتے ہیں کہ ممکن ہے وصال اچھا ہے

आपकी बात अरे छोड़िये आती है हंसी
आप कहते हैं कि मुमकिन है विसाल, अच्छा है

Thy statement. leave it ,excites only laughter
Say thou union is possible,right hereafter

اس سے اچھے کی ہے امید جو ہے مالک کل
ہم برہمن سے نہ پوچھیں گے کہ سال اچھا ہے؟

उससे अच्छे की है उम्मीद जो है मालिके कुल
हम ब्रह्मन से न पूछेंगे कि साल अच्छा है ?

Hope we for fortune to favor from our Almighty
Why so ask predictor whether year would be lucky

آمدِ شام ملاقات سے روشن ہے وجود
ایسی صورت میں تو سورج کا زوال اچھا ہے

आमदे शामे मुलाकात से रोशन है वजूद
ऐसी सूरत में तो सूरज का जवाल अच्छा है

Approaches evening of love meeting brightens my existence
In such condition falling downward of sun is good hence

عشق میں پھنس کے ہیں فکروں سے جو آزاد سہیلؔ
اس اسیری سے نہ ہوں ہم جو بحال اچھا ہے

इश्क में फँस के हैं फिक्रों से जो आजाद सुहैल
इस असीरी से न हों हम जो बहाल अच्छा है

Entangled in love and got freedom from all worries
Do not want emancipation from this no desire for ease

जुल्म खिसालः करता की आदत वाला, पैकरे रानाये सिफालःमिटटी का सुन्दर शरीर, तस्दीके रबूबियतः पालन हार होने का प्रमाण विसालःमिलन, ज़वालःगिरना या डूबना, असीरीःक़ैद, बहालःकैद से छूटना,

(ज़मीने ग़ालिब) زمین غالب

کوئی دن گر زندگانی اور ہے
ہم نے اپنے دل میں ٹھانی اور ہے
कोइ दिन गर जि़न्दगानी और है
हमने अपने दिल में ठानी और है

(मेरी ग़ज़ल) میری غزل

مجھ پہ ان کی مہربانی اور ہے
اصل میں جو ہے کہانی اور ہے
मुझपे उनकी मेहरबानी और है
अस्ल में जो है कहानी और है
Something other is her compassion on me
Latent another point in the actual story

شوق پر میرے جوانی اور ہے
آج تو وہ پانی پانی اور ہے
शौक पर मेरे जवानी और है
आज तो वो पानी पानी और है
My love in spring time passionate hotly
So she is embarrassed emotionally

حسن تو ہے بے نیازِ احتیاط
میرا طرزِ زندگانی اور ہے

हुस्न तो है बेनयाज़ एहतियात
मेरा तर्ज़ जिंदगानी और है

She cares a fig for precaution in affair
But my actions therein totally differ

اس سے ہے اغیار کو الجھن تو ہو
دل میں ہم دونوں نے ٹھانی اور ہے

इससे है अगयार को उलझन तो हो
दिल में हम दोनों ने ठानी और है

May there be a chaos among my opponents
But we have decided apart enjoy the moments

اس نے سمجھا کچھ ہے اور ہے بے خطر
بات ہم کو کچھ اُٹھانی اور ہے

उसने समझा कुछ है और है बेखातर
बात हमको कुछ उठानी और है

She is fearless as she understood separately
But very different I intend to raise decidedly

یہ نہیں ہے دل جو ہے ٹوٹا ہوا
اس کے ظلموں کی نشانی اور ہے

ये नहीं है दिल जो है टूटा हुआ
उसके जुल्मों की निशानी और है

It is not the heart broken apparently
But different is the sign of her cruelty

باغ میں نچلی نہ بیٹھے ہے صبا
دیکھ کر اس کو دوانی اور ہے

बाग में निचली न बैठे है सबा
देखा कर उसको दिवानी और है

The morning breeze is ever moving restlessly
But in garden finds beloved became more silly

یہ محبت سے سوا کچھ ہے الگ
یہ بلائے ناگہانی اور ہے

ये मोहब्बत से सिवा कुछ है अलग
ये बलाये नागहानी और है

It is something more than trouble of love
This abrupt calamity falls perhaps from above

دم بخود ہیں جتنے خوش گفتار تھے
یار کی معجز بیانی اور ہے

दमबखुद हैं जितने खुशगुफ्तार थे
यार की मोजिज बयानी और है

Silent they are in awe the eloquent orators
Before magical charm of speech she delivers

ہجر کا غم ہے بجا لیکن سہیل
کچھ اشارہ آسمانی اور ہے

हिज्र का गम है बजा लेकिन सुहैल
कुछ इशारा आसमानी और है

Agonizing is the parting from her okay
But different signs from heaven find way

शौक:प्रेम, बेनयाजे एहतियात:पूर्वविधान से बेपरवाह, तर्जे जिंदगानी:जीवन शैली, अग्यार:विरोधी, बेखतर:भय मुक्त, सबा:सुबह की हवा, दमबखुद:शांत, खुशगुफ्तार:अच्छा बोलने वाले, मोजिज बयानी:वाणी का जादू, बजा:उचित, हिज्र:विरह

